هَي اُس ني کہا حضرت سلامت ساکْھِي کوئِي نہِین قاضِي نے عقْل سی مَعْلُوم کِیا کِہ یِہہ قَوم سُناروں کِي دغا باز هوتِي هَي کُچْھ تَعَجُّب نہِین اِس سُنار ني خوَاه نَخوَاه دغا بازِي کِي هوگِي اِس اِحْتِمال پر قاضِي ني سُنار کو اَور اُس کِي سُنارِنِي کو بُلْوا بھیجا اَور هرچنْد دم و دِلاسا دیکر پُوچْھا پر اُنْھون ني سِوَا اِنْکار کي هرگِز اِقْرار نه کِیا تب قاضِي ني کہا مَین خُوب جانْتا هُون مُقرّر تُو ني اُس کِي تھَیلِي اُڑائِي هَي جب تک اُس کِي تھَیلِي نه دیگا تب تک تُجْھ کو نه چھوڑُونْگا

یِہہ کہْکر قاضِي گھر مین گیا اَور دو شَخْصون کو ایک صَنْدُوق مین بنْد کِیا اَور اُس صَنْدُوق کو کوٹھْرِي مین دھر دِیا پھر باهر نِکْلکر سُنار سي کہا اگر اُس کا زر دینا نه قَبُول کریگا تو مَین فَجْر کو تُجْھي مرْوا ڈالُونْگا

یِہہ کہْکر اُن دونون کو اُس کوٹھْرِي مین قَید کِیا اَور فرمایا کِہ صُبْح کو بعْد نماز کي تُمْھین قتْل کرُونْگا یِہہ کہْکر قاضِي جِي انْدر گئِي اَور وي دونون اُسِي جگْہہ قَید رَهي جب آدْھِي رات گذْرِي تب اُسْکِي جورُو ني کہا اگر تُو ني اُسْکِي تھَیلِي لِي هَي تو مُجْھي بتا دي کہان رکْھِي هَي اَور نہِین تو اُس تھَیلِي کي ساتھ همارِي بھِي جان جاویگِي یِہہ قاضِي بي تھَیلِي لِیي هم کو هرگِز جِیتا نه چھوڑیگا تب اُس سُنار ني کہا کِہ فلانِي جگْہہ جہان میرِي چارپائِي بِچْھِي هَي وُہِین وُہ تھَیلِي بھِي گڑِي

هَي یِہہ بات اُن دونون شخصون نےِ اپنی کانون سی سُنی اِتنی مین صُبح هُوئي جب قاضِي نےِ اُن چارون کو کچهرِي مین بُلوايا اَور اُن دونون شخصون سي پُوچها کِه سچ کهو رات کو اُن دونون نے آپس مین کیا باتین کِي تهِین تب قسم کي رُو سي اُنهون نے جو سُنا تها سو کهہ دِیا قاضِي نےِ اُس جگهہ سي وُه تهیلِي اپنی لوگون کي هاتهہ منگواکر سِپاهي کي حَوَالي کِي اَور سُنار کو سُولِي دِي

---

## ۲۴ نقل

نقل هَي کِه فارس کي بادشاه کي یهان ایک بیٹا پَیدا هُوا اُسکي شاني پر هتهیلِي کي برابر ایک سِیاه داغ تها بادشاه اُسي دیکهکر حَیران هُوا اَور داناؤن سي اُسکي خاصِیَت پُوچهي سبهون نے جَوَاب دِیا کِه حکیمون نے یِهہ مُقرر کِیا هَي کِه جِسکي اِسطرح کا داغ هو بادشاه هوتا هَي پر اُسکو بڑي بڑي خطري پیش آتي هَین بادشاه اِس بات سي کُچهہ خُوش هُوا اَور کُچهہ مغمُوم پر همیشه اُسکي حِفاظت کرتا هَي

جب وُه چَودہ برس کا هُوا شاهزادي کي محل کي نزدِیک ایک پاجِي اَور بد خو موچِي رَهتا تها بادشاهزاده همیشه اُسکي گهر مین آتا جاتا اَور کهیلا کرتا

یہان تلک کہ اُسی بڑی اُلفت ہو گئی وزیر نی کہا جہان پناہ لڑکون کو کمینون کی صُحبت مین رکہنا خراب کرنا ہی تہوڑی سی عرصی مین اُنکی خو بو لڑکون مین اثر کرتی ہی کہ آدمی کو جیسی صُحبت پڑتی ہی ویسا ہی اُسکا مزاج ہو جاتا ہی چاہیی کہ شاہزادہ موچی کی صُحبت سی پرہیز کری بادشاہ نی فرمایا کہ وہ بچہ نادان ہی اور موچی سی اُسی اُلفت ہو گئی ہی اگر اُسکی صُحبت سی باز رکہون آزردہ ہوگا اور مبادا اِس غم سی بیمار ہو جاوی کِتنی روز صبر کیا چاہیی جب بڑا ہوگا نصیحت کرکی اُسکو موچی کی صُحبت سی باز رکہینگی وزیر چُپ ہو رہا

بادشاہ نی کفش دوز کو بُلواکر نوازشین کین اور فرمایا کہ تُو میرا ہمسایہ ہی اور میری اِس جگر گوشی نی تُجہ سی اُلفت پیدا کی ہی چاہیی کہ اِسکی احوال سی بخوبی خبر دار رہی ایسا نہو کہ اِسی کوئی بُرا کام ظاہر ہو اُسنی عرض کی میرا کیا حوصلہ کہ لایق اِس خدمت کی ہون پر جو جہان پناہ توجہ فرمانی ہین اُمید ہی کہ آپ کی توجہ سی جو اکسیر کی تاثیر رکہتی ہی جہان تلک ہو سکیگا اچہی خدمت بجا لاونگا غرض موچی نی اُسکی حفاظت وخدمت مین بہت سی کوشش کی شاہزادی کو اُسی اور اُلفت ہوئی اِتفاقاً بادشاہ سفر کو گیا اور شہزادی کو اُسکی اِعتماد پر چہوڑا کسی جشن مین بادشاہ

زادي کو قیمتي جواهر پہناکر باغ کي سَیر کو لیگئي اُس بد ذات موچي ني دیکھا کہ ایک تاجِ مُرصّع اُسکي سِر پر هَي اَور خِلعتِ پُر تکلّف جواهِر نگار گلي مین خباثتِ جبلّي اُس بد ذات کي حرکت مین آئي اَور دِل مین سوچا کہ یِہہ تاج و خِلعت اَور دُر و جواهِر هزار سوداگر کي پُونجي هو سکتي هَي اب تو بادشاہ سفر کو گیا هَي صلاح یِہہ هَي کہ اِس لڑکي کو اُٹھا کِسي دُور دراز شہر مین لیجاکر زیور اِسکا بڑي مول کو بیچُون اَور پُونجي اپني کرُون آخِر اُس کم بخت کمیني ني اِس راز کو اپني کِسي مُعتمد غُلام سي کہا اَور کُچھ نشا بي هوشي کا بادشاہ زادي کو اَور اُسکي غُلامون خِدمتگارون کو جو حاضِر تھي اِس طرح کا پِلایا کہ سب بي هوش هو گئي تب شاهزادي کو ایک بڑي سي صندُوق کي اندر لِٹاکر ایک جلد رَو سانڈنِي کي پیٹھ پر باندہ دیا آپ اَور کئي غُلام تیزرفتار گھوڑون پر سَوار هُوئي اَور دو کوتل گھوڑي ساتھ لي لِیئي اَور راہ کي کھاني پِینِي کا سرانجام لیکر باغ سي نِکلي دِن اَور رات چلتي تھي آخِر تھوڑي دِنون مین اُس بادشاہ کي ممالِکِ محرُوسہ سي نِکَل اَور مُلک مین پہُنچي

یہان بادشاہ زادي کي غُلام اَور خِدمتگار دو پہر دِن تلک بي هوش پڑي تھي اَور کِسي کو اُن کي حال پر اِطّلاع نہ تھي آخِر باغبان ني سونا اُن کا حدّ سي زِیادہ دیکھ کر خبر لِي اَور احوال سي اُن کي واقِف هو رَوغنِ بادام پُراني سِرکي

مین مِلاکر ہر ایک کِي ناک مین ڈالا اُسکي سُنگھاتي ہِي ہوش مین آئي جو شاہ زادي اَور موچِي کا نِشان نپایا مِلکۂ آفاق سي جاکر عرض کِي وہ سَوار ہو باغ مین آئِي اَور حُکم کِیا کِہ لوگ اُن کا پِیچھا کرین اَور کوشِش بجا لاوین مُوافِق حُکم کي لوگون نِي بہُتیرِي جُستجُو کِي پر کہِین نِشان نہ پایا اَور مِلکہ دِن راتہ آنما کي درد سي روتِي اَور زمِین پر سِر پٹکتِي تہِي یہان تلک کِہ اُسِي غم مین روتي روتي جان سي گُذر گئِي

جب یِہہ خبر بادشاہ کو پہُنچِي شہر مین اپنِي آیا اَور ماتم دارِي کرکي اُسنے صبر اِختِیار کِیا اَور دِل مین اپنِي کہا جو کوئِي عقلمند دَولت خواہون کِي بات نہ سُنیگا یہِي اُسي در پیش ہوگا

نمک حرام بي وُقُوف کم بخت موچِي نِي شاہزادي کو شام کي مُلک مین لیجاکر قیمتِي جَواہِر چھِین لِئي اَور اُس کو ایک مُسافِر سَوداگر کي ہاتھ بیچ ڈالا سَوداگر نِي غُلام کو مول لیکر دس برس تک ترُبیت کِي جب اُسنِي اچھي آداب سِیکھي تب بطَور تُحفِي کي فارس کي بادشاہ پاس کِہ شُہرہ اُسکي بخشِش کا سُنا تہا لایا شاہزادہ جو چھُٹ پنِي مین جُدا ہُوا تہا بادشاہ نِي اُس کو نہ پہچانا بہُت سي رُوپیي دیکر اُسي مول لِیا اَور خاصّ غُلامون کي زُمرِي مین داخِل کِیا جو آثار دَولتمندِي کي اُس کي چہرِي اَور پیشانِي سي ظاہِر تھي بادشاہ

اُسکي تربيت مين کوشش کرني لگا تهوڙي سي عرصي مين معتمد هوا اور حضوري خدمت مين اُسني سرفرازي پائي اِس مين ايک جوهري سي جو هميشه خزاني مين رهتا تها اور جواهر خاني کا مقيم تها دوستي هوئي اُس بد گهر جوهري ني اُس غلام کو کِه جِسني کمينون کي ساتهه پرورش پائي تهي فريب ديا اور کها کِه سوتي وقت بادشاه کي هاتهه سي انگوتهي نِکال کر مجهي لا دي تو ايک نيک ساعت تيري اُنگلي مين پهناؤن ليکن اِس شرط سي کِه تو مجهي وزير اپنا کري اُس انگشتري مين ايک نقش هَي جو کوئي اُسکو اچهي ساعت مين پهني بادشاد هووي

غلام ني فريب کهاکر رات کي وقت جب بادشاه سو گيا هاتهه اُس کي انگوتهي کي طرف بڑهايا اور آهسته آهسته اُنگلي سي نِکالتا تها کِه يکبارگي بادشاه چونک پڑا اور غلام سي کها اَي ببوقوف يهه کيا کام هَي جو تو کرتا هَي غرض غصّي هوکر اُسکي قتل کا حکم کِيا اُسکي بدن پر سي کپڑي اُتارتي هي بادشاد کي نظر اُس داغ سياه پر پڑي بيهوش هو گيا اور جلاد ني اُسکي قتل کرني مين توقف کِيا جب بادشاه هوش مين آيا لڑکي کو چهاتي سي لگايا اور کها اَي نورِ چشم مين ني وزير کي بات نه سني اور تجهي کميني موچي کي صحبت مين رکها اِس لئي آفتون مين پڑا اور ايسي غم و الم مين رها لڑکي ني بهت سي معذرت کي

اَور کہا جَوهَرِي کِي دوستِي کي سبب مُجَهه سي اَيسا بُرا کام هُوا هَي بادشاہ ني جَوهَرِي کو سزا دِي اَور اپني فرزندِ عزيز کو نصيحت کِي کِه پهر کمينون کِي صُحبت کي گِرد نه پهِرنا اَور هميشه عالِي مِنش داناؤن کي ساتهه گُذران کرنا ۞

اِس قِصّي کا فايده يِهه هَي کِه کم ذاتون کِي صُحبت آزاد کو غُلام اَور غُلام کو خراب کرتِي هَي

---

## ۲۵ نقل

کوئِي کايَتهه هميشه اپني بيٹي کو سمجهانا اَور يِهه کہتا کِه بابا جان دُنيا بُرِي جگهه هَي کر تو ڈر نکر تو بهِي ڈر اُسکا بيٹا سُنکر يِهه جَواب ديتا لالا جِي بُرِي بُري کي واسطي هَي کر توڈر نکر تو نه ڈر غرض جب نه تب اُن دونون مين يِهِي گُفتگو هوتِي ايک روز اُسني اپنا وُه گهوڑا سَوارِي کو منگوايا کِه جِس پر کبهِي سَوار نَهُوا تها اَور کهِلا پِلاکي خُوب تيّار کيا تها گهوڑي کي آتي هِي باپ ني بيٹي سي کہا بابا جان اِس پر تُم سَوار هو هم ديکهين بيٹي ني بهِي يِهِي کہا نِدان بَہُت سِی کہا سُنِي کي بعد اُسکا باپ هِي سَوار هُوا اَور بيٹا پِيچهي پِيچهي ديکهتا چلا

اِس مين کَئِي ايک شخصون ني ديکهه کر کہا ديکهو يِهه کيا کم بخت هَي کِه قبر

مین پانو لٹکا چکا اور تو بہي اسکي ہوس نہین گئي جوان بیٹا پیچہي جوتي چٹکاتا آتا ہي اور آپ گہوڑي پر چڑہا جاتا ہي یہہ سن وہ اتر پڑا اور بیٹي کو چڑہا آپ پیچہي پیچہي دیکہتا چلا بہر کئي آدمي دیکہکي بولي کہ دیکہو یہہ کیا نا لائق و نا خلف ہي جو آپ سوار ہو باپ کو جلو مین دوڑاتا ہي یہہ سن آگي بڑہ وي دونون چڑہ لیئي تب کوئي بول اٹہا کہ بي کیا مسخري ہین جو ایک گہوڑي پر دو لد لیئي ہین یون سن وي دونون اتر پڑي اور سائیس ني گہوڑا ڈریا لیا بي پیچہي پیچہي دیکہتي جلي تب انہین دیکہ ایک ني ایک سي کہا کہ بہائي دیکہو حرام کا مال مفت جاتا ہي اور کسي کي کام نہین آتا

اس بات کي سنتي ہي کایتہہ ني بیٹي سي کہا کیون بابا جان دنیا کي زبان سي بچني کي کوئي اور تدبیر ہو تو کرو مجہسي تو اب کچہہ نہین بن آتي لا جواب ہو بیٹا بولا لالا جي تم سچ فرماتي تہي دنیا بري جگہہ ہي کر تو ڈر نہ کر تو بہي ڈر اس کا کچہہ علاج نہین

---

## ۲٦ نقل

دو زمیندار اپنی گانو سی کہین کو چلی جاتی تھی راہ مین ایک پچاس ساتھ بیگھی اچھی زمین کا قطعہ دیکھہ کر اُن مین سی ایک نی کہا کہ بھائی یہہ جگہہ اگر ھماری تمہاری ھاتھہ لگی تو کیا کرو بولا مین تو اپنی حصی کی زمین مین پھلواری لگاؤن کہو تم اپنی جگہہ مین کیا کروگی کہا مین اپنی گائین بھینسین چراؤنگا اس نی کہا بھلا مانو یا برا مین تو اپنی باغیچی کی پاس نہ چرانی دونگا وہ بولا تمہارا کچھہ اجارہ نہین ھی مین اپنی زمین مین جو چاھونگا سو کرونگا غرض اسی طرح ھدا تدی کرکی لگی ھاتھا پائی کرنی اس مین کئی ایک راہ گیر جو ان کو جھگڑتی دیکھہ جمع ھوگئی تھی اُنھون نی بیچ بچاؤ کرکی ان سی پوچھا کہ تم کیون آپس مین لڑتی ھو اسکا سبب کہو اُنھون نی سب ماجرا کہہ سنایا سنتی ھی اُن مین سی ایک شخص بولا کہ بھائی تمہاری وھی مثل ھی کہ سوت نہ کپاس کولی سی لٹھا لٹھی

## گفتگو DIALOGUE.

*Address at meeting.**

| | |
|---|---|
| سلامٌ علَیکُم | Peace or safety on you ! |
| سلام | Peace or safety ! |
| بَندگِي عرْض کرْتا هُون | My service to you, Sir ! |

*In reply.*

| | |
|---|---|
| و علَیکُمُ آلسّلام | And on you (be) peace or safety ! |
| صاحِب سلامت | Sir, safety or welfare (to you) ! |
| میرِي بهِي بنْدگِي پهُنْچِي | My service also to you ! |
| حضْرت سلامت بنْدگِي | Sir, welfare (and my) service to you ! |

*At parting.*

| | |
|---|---|
| خُدا حافِظ | God (be your) protector ! Farewell ! Adieu ! |
| سلامٌ علَیکُم | Peace or safety on you ! |

* The following salutations and addresses are in the dialect of the Muhammadan natives of India, and are generally such as equals use to each other; but, in addressing a superior, the inferior commonly puts his hand to his head and bows without speaking, and the superior bows without speaking in return.

*In inquiring after health.*

| | |
|---|---|
| تُمھارِي كيا حالت هَي | (To an inferior). How are you? |
| اب آپ كا مِزاج كَيسا هَي | (To an equal). How do you do, Sir? |
| اب مِزاجِ شرِيف كَيسا هَي<br>مِزاجِ شرِيف | (More respectfully) How do you do, Sir? |
| اب مِزاجِ مُبارك كَيسا هَي | (To a superior). How do you do, Sir? |
| آپ كا مِزاجِ شرِيف كَيسا هَي | (To a superior). How do you do, Sir? |
| آپ كا مِزاجِ مُبارك كَيسا هَی | (To a superior). How do you do, Sir? |
| حُضُور كا مِزاجِ مُبارك كَيسا هَي | (To one much superior). How do you do, Sir? |

*In reply.*

| | |
|---|---|
| دُعا كرتا هُون | I make prayer for you. |
| اَلحمدُ لله | Praise to God! |
| فضلِ اِلهي سي بَہُت اچّھا هَي | By the divine favour (my health) is very good. |

---

| | |
|---|---|
| ميرا مُجرا پہُنچي | My respects (to you). |
| تُمھارا كيا مقصد هَي | What is your desire? or, what do you want? |
| آپ كا كيا مقصد هَي | What is your wish, Sir? |

| | |
|---|---|
| تُمّہارا نام کیا ھي | What is your name? |
| اِسْمِ شرِیف آپ کا | What (is) your name, Sir? |
| آپ کیا کہا چاھْتي ھَىن | What do you wish to say, Sir? |
| تُم کہان سي آئي ھو | Where do you come from? |
| تُمْہارا وطن کہان ھَي | What country are you from? |
| تُم کہان رھْتي ھو | Where do you live? |
| تُم کیا کہّتي ھو | What do you say? |
| سلِیس ھِنْدُوسْتانِي بولو | Speak easy Hindūstānī. |
| اِسْکو پِہر کہو | Say it again. |
| اِسْکو مِہّرْبانِي کرْکي پِہر بَیَان کِیجِئِی<br>اِسْکو پِہر اِرْشاد فرمائِیي | Have the goodness, Sir, to repeat it. |
| آپ بَہُت جلْدِي بولّتي ھو | You speak very quick, Sir. |
| مَین نہِین سمّجْھتا ھُون | I do not understand. |
| کہو تو وُہ کیا کہْتا ھَي | Tell (me) what he says. |
| بھُولِیو مت | Do not forget. |
| آج کیا خبر ھَي | What news is there to-day? |

| | |
|---|---|
| مَین نی آج کُچْھ خبر نہِین سُنِی | I have not heard any news to-day. |
| تُم نی آج کُچْھ نَئِی خبر سُنِی هَی | Have you heard any news to-day? |
| تُم کهان جاتی هو | Where are you going? |
| مَین گهر کو جاتا هُون | I am going home. |
| کِتْنا دِن چڑْها هَی<br>کِتْنا دِن آیا هَی | (Asked before noon). What o'clock is it? |
| اب کِتْنا دِن هَی<br>کِتْنا دِن باقی هَی<br>کِتْنا دِن رها هَی | (Asked after noon). What o'clock is it? |
| دس گهنْتی<br>دس گهڑِی | Ten o'clock. |
| ساڑْهی دس گهڑِی<br>ساڑْهی دس گهنْتی | Half past ten o'clock. |
| اِگاره کا عمل هَی | Near eleven. |
| سَوَا گیاره کا عمل هَی | A quarter past eleven. |
| باره گهڑِی کا عمل هَی | Between eleven and twelve. |

گفتگو درمیان آقا اور نوکر و غیرہ کي — DIALOGUE BETWEEN A GENTLEMAN AND HIS SERVANTS, &c.

صاحب فجر هوئي هي بهت دير سي سورج نکلا هي — *Bearer.* Sir! it is very late, the sun has been long up.

تم ني مجهي سويري کيون نه جگايا — *Gent.* Why did not you wake me earlier?

مين آج بهت سويا اور سويري ميري آنکهه نکهلي — *Bear.* I slept so soundly to-day, that I have but just opened my eyes.

تمهاري هميشه يهي خو هي که سويري نهين اٹهتي هو — *Gent.* This is always the way with you not to get up early.

جاکي جلدي ميري کپڑي لاو — Go, bring me my clothes immediately.

آپ کون سي کرتي آج پهنينگي — *Bear.* What coat, Sir, will you put on to-day?

ميري نيلي کرتي لاو اور کمري انگرکها اور ازار لاو — *Gent.* Bring me my blue coat, and waistcoat and pantaloons.

ميري جراب کهان هين — Where are my stockings?

ميري جوتي لاو — Bring my slippers.

حجام آيا هي — Is the barber come?

نهين صاحب — *Bear.* No, Sir.

| | |
|---|---|
| اب دير هُوئي مَين نائي كِي راه نہين ديكھ سكتا هُون سو تُم ميري اُسترّي اَور صابُون اور گرم پانِي لائو مَين اپني هاتھ سي اپنا خطّ بناؤنگا | *Gent.* It is late; I cannot wait for him; bring my razors, therefore, soap and warm water: I must shave myself. |
| چموٹي لائو | Bring the strap. |
| هاتھ دهوني كا باسن لائو (يا چِلمچِي لائو يا سِلفچي لائو) | Bring the wash-hand bason. |
| صابُون لائو | Bring the soap. |
| آفتابي كو اِتنا اُونچا نه اُٹھائو اور پانِي كو تهوڑا تهوڑا ميري هاتھ پر ڈالو | Do not hold the goglet so high, and pour the water out gently on my hands. |
| رُومال مُجھكو دو (يا دست مال مُجھكو دو) | Give me a towel. |
| يِہہ مَيلا هَي اَور اُجلا لائو | This is soiled, bring a clean one. |
| بارلو صاحِب ني اپنا نوكر بهيجا هَي اَور آپ كو سلام كها هَي اَور آپ كو حاضِري كي واسطي بُلايا هَي | *Bear.* Mr. Barlow has sent his servant with his compliments to invite you to breakfast. |
| اُس سي پُوچھو كِه تُمهاري صاحِب كِس وقت حاضِري كهاتي هَين | *Gent.* Ask him at what hour his master breakfasts. |

| | |
|---|---|
| آٹھہ گھنٹي کي وقت | *Bear.* At eight o'clock. |
| اُن صاحِب کي خِدمتگار سي کہو کِہ مبرا سلام اپني آقا سي کہي اَور مَين جلد حاضِري کہاني کي واسطي آونگا | *Gent.* Tell that gentleman's servant to give my compliments to his master, and say that I will come presently to breakfast. |
| سائيس گھوڑي کو ٹہلانا هَي اَور عرض کرتا هَي کِه اگر اِجازت هوئي تو گھوڑيکو اِسطبل مين لي جائي کيونکِه دھوپ بہت تيز هوئي هَي | *Bear.* The groom is leading your horse about, and begs to know if he shall take him to the stable, as the sun begins to grow hot. |
| هان اُسکو کہو کِه گھوڑيکو تھان پر ليجائي مگر آج مہرا تمهارِي سستِي سي ميرِي صُبح کِي سوارِي موقوف هوئي | *Gent.* Yes, tell him to take the horse to the stall; for, through your negligence, bearer, I have lost my ride this morning. |
| مِسواک اَور منجن ميری واسطي لاو | Bring me the tooth-powder and tooth-brush. |
| مِسواک ٹوٹ گيي هَي صاحِب | *Bear.* The brush is broken, Sir. |
| کيونکر ٹوٹ گيي هَي کل جب مَين ني ناچ کي گھر کي جاني کي واسطي پوشاک پہني تھي اَور مِسواک کِي تھي تب تو مِسواک ثبوت تھي | *Gent.* How is it broken? it was entire when I dressed for the ball yesterday evening. |

| | |
|---|---|
| مَیں ني آج صُبح کو اُسي ٹُوٹا هُوا پایا | *Bear.* I found it broken this morning. |
| مَیں ني آج صُبح کو دیکھا کِه مِسواک ٹُوٹي هُوئي تهي | (Or) I saw this morning that the tooth-brush was broken. |
| هان شاید کِه تُم ني اُسکو گچ پر گِرا دِیا هَي اَور اِس باعِث سي ٹُوٹ گَیي هَي | *Gent.* Yes, I dare say you let it fall on the plaster (chunam) floor, and it snapped. |
| میري کُنجي لیکر اُس صَندُوق مین سي نَیي مِسواک لاؤ | Take my keys and bring me a new one from that box. |
| یِهه آپ کي کَنگھي هَي | *Bear.* Here is your comb, Sir. |
| سِر کي بالون کي واسطي برش لاؤ | *Gent.* Give me the hair-brush. |
| میري واسطي ایک اُجلا کُرتا لاؤ | Bring me a clean shirt. |
| یِهه کُرتا پهٹا هُوا هَي اُسي دَرزي کو دو کِه پَیوَند کري | This is torn; give it to the tailor to mend. |
| اِس پائجامي کي گهُنڈي ٹُوٹي هَي | These pantaloons want a button. |
| میري واسطي ایک اَور اِزار لاؤ | Give me another pair of pantaloons. |
| میري بدّهي کهان هَي | Where are my braces? |
| میرا جڑاؤ تکمه لاؤ | Give me my brooch. |

| | |
|---|---|
| دهوبي سي كهو كِه اگر ميري كپڑون كو اچّهي طرح سي نه دهوَيگا تو مَين اَور دهوبي مُقرر كرُونگا | Tell the washerman, that if he does not wash my clothes better, I shall employ another man. |
| يِهه آپكا گُلُوبند هَي | *Bear.* Here is your cravat, Sir. |
| مَين اپنا مُنهه نهين ديكهه سكتا آيني كو سيدها كركي تهانبهو | *Gent.* Hold the glass straight; I cannot see my face in it. |
| آج آپ اپنا جُوتا پهنينگي يا موزي | *Bear.* Will you have your boots or shoes to-day, Sir? |
| البتّه آج مَين جُوتا پهنُونگا | *Gent.* My shoes, certainly. |
| آپ كي واسطي پالكي تيّار كرني كا حُكم كرُون | *Bear.* Shall I order the *pālkī* for you, Sir? |
| هان اَور كهارون كو كهو كِه خُوب طرح سي پالكي كو جهاڑين | *Gent.* Yes, and tell the bearers to clean it well out. |
| آپكي توپي يهان هَي | *Bear.* Here is your hat, Sir. |
| اُس كو اچّهي طرح سي صاف كرو | *Gent.* Brush it better. |
| برش كهان هَي | Where is the brush? |
| صاحِب مَين اُسكو كهين ركهه كر بهُول گيا هُون | *Bear.* I have mislaid it somewhere, Sir. |

| | |
|---|---|
| ميري گهڙي کهان هَي | *Gent.* Where is my watch? |
| اُه اب مُجھي ياد آيا آپکي گهڙي تِکيي کي تلي هَي | *Bear.* Oh, I had forgotten it, Sir; it is under your pillow. |
| ميري دستاني لأو | *Gent.* Bring my gloves. |
| کَون سي دستاني آپکو چاهِيي هَين چمڙي کي يا سُوتي | *Bear.* Which will you have, Sir, the leathern or cotton ones? |
| سُوتي دستاني لأو | *Gent.* Give me the cotton ones. |
| ميري خِدمتگار اَور حُقّه بردار کو کهو کِه بارلو صاحِب کي يَهان جاتا هُون وي بهِي وَهان حاضِر هون | Tell my *khidmatgār* and *ḥuḳḳa-bardār* that I am going to Mr. Barlow's, and they must be there. |
| کهارو پالکي يهان سِيڑهيون کي پاس لأو | *Bear.* Ho, bearers! bring the *pālkī* to the steps of the door. |
| پالکي کو جهکأو تاکِه مَين اُس مين سوَار هون | *Gent.* Lower the *pālkī* so that I may get into it. |
| بارلو صاحِب کي گهر کي طرف چلو | Go to Mr. Barlow's. |
| پالکي کو اِتنا جهول مت دو (يا پالکي کو اِتنا مت هِلأو) | Do not shake the palankeen so much. |
| بارلو صاحِب کا گهر تُم پچهاڑي چهوڑ آئي هو | You have passed Mr. Barlow's house. |

| | |
|---|---|
| نہین صاحب اُنکا گہر تہوڑي دُور اگاڑي بڑھکي هَي | *Bearers.* No, Sir, it is a little further on. |
| خَير شايَد مَين ني غلطي کِي هَي | *Gent.* Well, perhaps I am wrong. |
| يِہہ بارلو صاحِب کا گہر هَي | *Bear.* This is Mr. Barlow's house. |
| نہين يِہہ اَور صاحِب کا گہر هَي | *Gent.* No, this is another gentleman's. |
| تُم کو هميشه اَيسا دهوکها هوتا هَي | You are always making such mistakes. |
| تُم اُس سُفَيد کوٹهي کِي طرف پهِرو کِه جِسکي آگي دو کهنبي هَين | Return back to that white house with the two pillars in front. |
| درٔبان درٔوازه کهولو | *Bear.* Ho, porter! open the door. |
| خبر کرو کِه ايک اجنبي صاحِب آئي هَين | *Porter.* Give intelligence that a strange gentleman is come. |
| پالکي اُتارو | *Gent.* Set down the palankeen. |
| پالکي کو چهاؤن مين ليجاکر رکهو تاکِه ٹهنڈي هوئي | Put the palankeen in the shade, that it may be cool. |
| چهاتا لگاؤ | Hold the umbrella between me and the sun. |
| کِس کمري مين بارلو صاحِب حاضِري کهاتي هَين | In which room does Mr. Barlow breakfast? |

| | |
|---|---|
| دالان مین یا کہ کھانا کھانے کے کمرے مین | In the hall or in the dining room? |
| خدمتگار ایک چا کی پیالی میری واسطی لاؤ | Khidmatgār, bring me a cup of tea. |
| صاحب چا اور قہوہ دونو تیار ہین جو کچھ اُن دونون مین سی پسند ہو سو مین آپکی واسطی لاؤن | *Khidmatgār*. There is both tea and coffee, Sir; whatever you please, I will bring you. |
| اچھا پہلی میری واسطی ایک پیالی قہوہ کی لاؤ | *Gent.* Well, bring me a cup of coffee first. |
| مصری لاؤ | Bring the sugar-candy. |
| انڈی لاؤ | Bring the eggs. |
| انڈی ابہی جوش نہین دیی گیی ہین مگر جلدی تیار ہونگی | *Khidmatgār*. They are not yet boiled, Sir; but they will be ready immediately. |
| ایک چا کی پیالی لاؤ | *Gent.* Bring me a cup of tea. |
| آپکو گاڑھی چا پسند آتی ہی | *Khidmatgār*. Do you like it strong, Sir? |
| ہان مجھی گاڑھی چا پسند آتی ہی | *Gent.* Yes, I like it strong. |
| آپکو توست چاہیی ہی | *Khidmatgār*. Do you like toast, Sir? |

| | |
|---|---|
| یہ چا بہت گاڑھي هَي اِسمين تہوڑا اَور گرم پاني ڈالو | *Gent.* This tea is too strong; make it weaker. |
| شکر اَور دودھ لاؤ | Bring the sugar and milk. |
| نمک اَور کالي مِرچ لاؤ | Bring me the pepper and salt. |
| ميري رِکابي بارلو صاحِب کي پاس ليجاؤ اَور تہوڑي مچھلي اَور خُشکہ لاؤ | Take my plate to Mr. Barlow for some fish and rice. |
| کِس قِسم کِي مچھلي آپ چاهتي هَين بِھکتھي يا تپسي | *Khidmatgār.* Which fish do you prefer, Sir, biktī or mango fish? |
| تهوڑي سي تپسي مچھلي ميري واسطي لاؤ | *Gent.* Bring me some mango fish. |
| گائي کا گوشت لاؤ | Bring me beef. |
| بهيڑ کا گوشت ميري واسطي لاؤ | Bring me mutton. |
| هِرن کا گوشت لاؤ | Give me venison. |
| تهوڑا سا پُلاؤ لاؤ | Bring some *pulā'o.* |
| سُوأر کا گوشت بچھڑي کا گوشت مُرغ جنگلي مُرغ خرگوش تيتر اَور مُرغابي ميري واسطي لاؤ | Get me pork, veal, fowl, wild fowl, hare, partridge, and waterfowl. |

| | |
|---|---|
| شراب اَور پانِي لاُو | Bring wine and water. |
| لال مِرْچ لاُو | Bring the capsicums (or chillis, or cayenne pepper). |
| روٹِي مکّھن لاُو | Hand me the bread and butter. |
| ايک اَور صاف رِکابی اَور چھُرِي کانْٹا لاُو | Bring me a clean plate and a knife and fork. |
| ايک چمْچه لاُو | Bring a spoon. |
| کيا کَون سِي مِرْچ هَي کالِي مِرْچ هَي يا لال مِرْچ | Is this black pepper or cayenne? |
| صاحِب يِهه لال مِرْچ هَي | *Khidm.* This is cayenne, Sir. |
| ايک چا پِينيکا چمْچه لاُو | *Gent.* Give me a tea-spoon. |
| مُولِيان مُجْهي دو | Hand me the radishes. |
| کُچْهه مِيوه مُجْهي دو | Give me some fruit. |
| تهوڑا سا خاگِينه آپ کهاُيِيگا | *Khidm.* Will you take some omelet, Sir? |
| نِهِيں حُقّه بَرْدار کو کهو کِه حُقّه لاوي | *Gent.* No. Tell the *ḥuḳḳa-bardār* to bring the *ḥuḳḳa.* |
| گتّا دباُو | Press the pipe into the *ḥuḳḳa.* |
| گُلاب کِي شِيشِي مُجْهي دو | Give me the rose-water bottle. |
| مُنْهه نال بهُت مَيلِي هَي | The mouth-piece is very dirty. |

اخبار کا کاغذ لاؤ — Give me the newspaper.

قلمدان اور کاغذ لاؤ مین ایک خط لکھا چاهتا هون — Bring the pen-case and paper; I wish to write a letter.

قلم تراش لاؤ — Bring the penknife.

یهه چتهي سٹن صاحب کي یهان بهیجو — Send this note to Mr. Seton's.

خدمتگار تم سرکار سي جاکر کهو کہ وہ بارہ گهنتي کي وقت میري پاس آوي — Khidmatgār, go to the Sarkār and tell him I wish to see him about twelve o'clock.

وہ آپ کی گهر جائي — *Khidm.* Shall he go to the house, Sir?

هان تم نیچي ٹههرو جبتک کہ مین اپني گهر کو چلون — *Gent.* Yes. Wait below till I am going home.

پالکي دروازي کي پاس لاؤ — Bring the palankeen close to the door.

اف کیا گرم هي مین ني تم سي کها تها کہ اسکو چهاؤن مین لیجاکر رکهو — How hot it is! I told you to put it in the shade.

صاحب مین ني چهاؤن مین رکها تها مگر جب سورج بهت چڑها تب دهوپ اسپر گیي هي — *Bear.* I did, Sir, but the sun has risen higher and shone upon it.

تب چاهِئي تها كِه تُم وهان سي پالْكِي كو
سرْكاتي اَور چهاؤن مين رکّهتي اب یِه
مانند تنُور کِي گرم هَي

*Gent.* You should have shifted it then to a shady place; it is like an oven.

مَين يهان حاضِر هُون آپکا کيا حُکْم هَي

*Khidm.* I am here, Sir, what are your orders?

خانْسامان کو کهو کِه تِفِن کي وقْت پانْچ
چار صاحِبون کي واسْطي سامان تيّار کرو

*Gent.* Tell the Khānsāmān to provide every thing for tiffen; I expect four or five friends.

آج آپ گهر مين کهانا کهائيگا

*Khānsāmān.* Do you dine at home, Sir, to-day?

هان ميري ساتْه پانْچ چهه صاحِب اَور
بِيبِيان کهاني کو کهائنگي سو تُم اُنکي
مُناسِب کو تيّار کرو

*Gent.* Yes. I have five or six ladies and gentlemen; prepare every thing suitable.

آپ کهان جايا چاهْتي هَين

*Bear.* Where do you wish to go, Sir?

مُجهي گهر لي چلو پالْکِي کِي کِهڑکِيان بنْد
کرو سُورج کِي طرف چهاتا لگاؤ

*Gent.* Take me home. Pull the shutters of the palankeen a little closer. Hold the umbrella so as to keep the sun off.

سرْکار آيا وي سب چِيزِين تُمْني مول لِي
هَين کِه جِنْکي واسْطي کل تُمْکو مَين ني
حُکْم کِيا تها

Sarkār, have you procured those things I ordered yesterday?

| | |
|---|---|
| هان صاحب مین ني اُن سب چیزون کو چُکا کر آپکي پسند پر موقوف رکها هي | *Sarkār.* Yes, Sir, but I have not concluded for their purchase till I have your approbation. |
| تم ني ایک اچهي گهوڑيکي میری واسطي تلاش کي هي | *Gent.* Have you looked out for a good horse for me? |
| ایک گهوڑا بازار میں مین ني دیکها هي که آپکي لایق هي | *Sarkār.* There is one, Sir, in the bāzār which I think would suit you. |
| وه کس ولایت کا گهوڑا هي تازي یا فارسي یا انگریزي | *Gent.* What sort of horse is it, Arabian, Persian, or English? |
| صاحب وه عربي گهوڑا هي پانچ برس کي عمر هي اور رنگ سرخا هي | *Sarkār.* It is an Arab, Sir, about five years old, of a grey colour. |
| سواي اُسکي بهي تمني کوئي اور گهوڑا دیکها هي که قابل مول لیني کي هوئي | *Gent.* Did you see any other likely to answer my purpose? |
| سواي اُسکي وهان مُشکي اور سمند اور کُمیت گهوڑي تهي مگر سواي اُس تازي سرخي کي اور کوئي میري نگاه مین نه ٹهہرا | *Sarkār.* There were some black, chestnut, and bay horses; but none besides the grey Arab appeared to me suitable. |

| | |
|---|---|
| مُجھي چاهِيي کِه زِين لگام اَور کوڑا مول لُون | *Gent.* I shall require a saddle, bridle, and whip. |
| مگر اُس عربي گھوڑي کِي کيا قِيمت تھِي | But, what was the price of the Arab? |
| جب مَين ني گھوڑيکي مالِک سي پُوچھا تو اُنْني باره سَو رُوپِيي اُسکا مول کِيا تھا مگر جب آپکو مول لينا منظُور هوئي تو هزار رُوپِيي يا کُچھ کم و زِياد اُسکي قِيمت ٹھہريگي | *Sarkār.* The owner asked 1200 rupees for him; but, if you wish to purchase, I expect he may be bought for 1000 rupees or so. |
| يِه بہُت بڑي قِيمت هَي اِتْني مول کا گھوڑا چاهِيي کِه نِهايَت خُوب هو | *Gent.* This is a large sum; he ought to be a fine animal for such a price. |
| جب آپ اُسْکو ديکھين تو اُسْکي گِراني کو بھُول جائين | *Sarkār.* When you see him, Sir, you will no longer think him dear. |
| ميري گاڑِي کي پہيون کِي مرمّت کِي هَي | *Gent.* Have the wheels of my gig been repaired? |
| هان صاحِب گاڑِي مرمّت هوکر کل رات کو آئي هَي | *Sarkār.* Yes, Sir, the gig is mended, and was brought home last night. |
| آيا اُنّي نَيَا شِيشه گاڑِي کِي فانُوس مين جڑا هَي | *Gent.* Has a new glass been put in the lamp of the gig? |

نہین صاحب اُسکي پاس کوئي اِس مِقدار کا شِیشه نه تہا کِه جو فانُوس مین ٹہیک آوي مگر اُنّي کہا هَي کِه آج کہین اَور سي تلاش کرکي اُس کي مُوافِق شِیشه بہم پہنچاوُنگا و اِلّا نه مخصُوص اُسکي واسطي ایک شِیشه تراشُونگا

*Sarkār.* No, Sir, the man had no glass that would fit it; he expects, however, to be able to find one somewhere else to-day; if not, he will get one ground expressly.

آیا مِعمار نئي اِسطبل کي تیّارِي کرتي هَین

*Gent.* Do the builders get on with the new stables?

قرِیب هَي کِه تِین چار روز کي عرصي مین اِسطبل کي تعمِیر کو تمام کرین اور اُنکو جو دیر هُوئِي هَي سو پُولِي اَور بانس نمِلني کي سبب سي هُوئِي هَي

*Sarkār.* I expect, Sir, they will be completed in three or four days. Some delay occurred in procuring bamboos and rushes for thatching.

تُم ذرا وَهان جا دیکہنا کِه کٹہري کو بہت نِیچا نه جڑین اَور گہوڑون کي باندہني کي واسطي لوهي کي حلقون کو ٹہِکاني سي مُستحکِم کرین

*Gent.* See that they do not put the trough too low; and, let iron rings be fixed properly to tie the horses to.

هان صاحِب حلقون کو جڑا هَي

*Sarkār.* They are fixed, Sir.

اَور هوشیارِي سي ديکّهنا کِه تخْتي کِي دِیواروں کو مضْبُوط بناوین

*Gent.* Take care that the partitions of the stalls be firmly made.

سائِیس کہْتا هَي کِه اگر آپ زمِین مین تخْته بَنْدِي کرین تو نِہایَت باعِث گهوڑون کي سُم کِي خُشْکِي کا هوگا

*Sarkār.* The groom says that if you have the floor laid with planks, it will be too dry for the horses' hoofs.

شایَد کِه مُمْکِن هو مگر یِہه هر جگهه یہان دسْتُور هَي کِه گهوڑيکي تهان کو تخْته بنْدِي کرْتي هَین اَور میري ذِهْن مین اِسْکا کُچْهه نُقْصان نہِین آتا هَي

*Gent.* Possibly it may be so; but, I see that such is the common practice here, and I do not think any serious evil is to be apprehended from it.

بَہُت خُوب صاحِب جِس طرح سي آپ فرْماتي هَین اِسِي طرح سي مَین اُسي بنْواُونگا

*Sarkār.* Very well, Sir, it shall be done as you order it

آیا باغْبان ني اُس نَئي چمن کو دُرُسْت کِیا هَي جس طرح سي کِه مَین ني اُسي بتْلایا تها

*Gent.* Has the gardener laid out that new piece of ground as I directed?

باغبان اُس چمن کِي تیّارِي کررَها هَي اَور
وہ مُجھ سي کہتا تها کِہ اُس کا کھودنا
بہت مُشکل هَي بسبب اِسکي کِہ پُراني
درختون کِي جڑین اُس مین بہت هَین

*Sarkār.* He is now engaged upon it; he says that the ground is difficult to be dug up, from the number of old tree roots which intersect it.

تُم اُس سي کہو کِہ پائِین باغ مین مٹر اَور
گاجر اَور شلغم اور کرم کلّا اَور پھول کوبِي
اَور پالک اَور آلو اَور مولیان اَور سِواي
اِسکي جو کُچھ کِہ باورچیخاني کي واسطي
در کار هو بووي

*Gent.* Tell him to plant the farther garden with peas, beans, carrots, turnips, cabbage, cauliflowers, spinage, potatos, radishes, and whatever else is necessary for the kitchen.

اَور اُس زمِین مین کِہ جو کوٹھي کي نزدِیک
هَي آپکو کیا بونا منظور هَي

*Sarkār.* And what will you have, Sir, in the part nearest the house?

مُجھ کو وهان منظور هَي کِہ پھلواري لگا وین
اَور باغبان کوکہوکِہ اُس کي واسطي بہت
اچّھي اچّھي پھول جمع کرکي وهان
لگاوي خُصُوص کِہ گُلاب کي پھول

*Gent.* I intend making a flower garden of it; and, tell the gardener to collect and plant the most beautiful flowers there, especially roses.

| | |
|---|---|
| آیا نبي بِیج باورچیخاني کي کھیتون کي واسطي مول لون اب ایک نیا جہاز ولایت سي آیا اور اُس پرسي نبي بِیج تمکو ملینگي | *Sarkār.* Shall I procure some fresh seeds for the kitchen garden? there is a ship lately arrived from Europe, from which fresh seeds might be obtained. |
| تم جانتي هو که کِسني اُس جهاز کا مال خرِیدا هَي | *Gent.* Do you know who has purchased the investments of that ship? |
| هان صاحب سناتن سین ني که جو چینی بازارمین رهتا هَي اُنّي بهت سا اسباب خرِیدا هَي | *Sarkār.* Yes, Sir, Sanātan Sen, who lives in the China bāzār, has made the principal purchase. |
| اچّها تم اُسکي پاس جاؤ اور اُس سي بِیج مول لو مگر خبردار که وُه تمکو پُراني بِیج که کَیی برس سي اُسکي دُوکان مین هَین نه دي | *Gent.* Very well, go to him; but take care that he does not give you some old seed that has been lying on his hands. |
| مُجهه کو اِس کا کُچهه خطره نہین اگر وُه بنگالي هَي تو مَین بهي بنگالي هُون | *Sarkār.* There is no danger of that; I am a Bengaly too. |

| | |
|---|---|
| اَور جب تُم اُن کي پاس جاؤگي تو اُن سي درْيافْت کرْنا کِه آيا اُن کي پاس کُچْھ تازه پنِير بهِي هَي اَور دو چکِتّيان پنِير کِي کِه جو اُنْکِي نظر مين بِهْتر هون ميري واسْطي لأو | *Gent.* Inquire of him, when you go, whether he has got any fresh cheeses; and bring a couple of such as he can recommend. |
| اگر آپ کِي پرْوانگِي هوئي تو اب مَين جاؤن | *Sarkār.* If you please, Sir, I will depart. |
| اچّها سائِيس کو يهان بهيجو | *Gent.* Well, send the groom here. |
| تُرْکِي گهوڑا سَوارِي کي قابِل هَي | Is the *Turkī* horse fit to ride yet? |
| نهِين صاحِب ابْهِي وُه گهوڑا اچّها نهِين هُوا | *Groom.* No, Sir, he is not quite recovered yet. |
| وُه گهوڑا کِه جو مَين نِي آخِر مول لِيا هَي ميرِي پسنْد نهِين آتا هَي کيُونْکِه وُه هر چِيز سي بهڑکْتا هي اَور ناخُن ليتا هَي | *Gent.* I do not like the horse I bought last; he is shy at every thing, and stumbles. |
| مگر وُه گهوڑا ناکنْد هَي شايَد سَوارِي کرْني سي دُرُسْت هوئي | *Groom.* He is young and perhaps will improve by riding. |

| | |
|---|---|
| اگر کوئي اُسکا خرِيدار پَيدا هو تو مَين اُسي جُدا کرونگا | *Gent.* If any purchaser should offer, I will part with him. |
| کل آپ کِس گهوڑي پر سَوَار هوجِيئگا | *Groom.* What horse, Sir, will you ride to-morrow ? |
| کل مَين مُشکِي گهوڑي پر سَوار هُونگا اَور نَئِي زِين و لگام سي اُسي تيّار کرنا | *Gent.* I will ride the dark brown horse to-morrow; and let the new saddle and bridle be put on him. |
| عربي نُقرَئِي گهوڑي کو کُچهه مصالح دِيا چاهِئي | *Groom.* The white Arab horse wants physick. |
| شايَد کِه تُم اُسکو هر روز نهين پهيرتي هو | *Gent.* Perhaps you do not exercise him daily. |
| آج جِس ٹانگهن پر آپ سَوار هُوئي تهي سو لنگڑا آتا هَي | *Groom.* The pony you rode to-day appears lame. |
| مَين ني آج اُسکو بهُت دَوڑايا هَي سو اگر وُه دو تِين روز تهان پر بندها رَهيگا تو خُود بخُود اچّها هو جائيگا | *Gent.* I rode him very hard: let him rest a few days, and he will recover. |
| چابُک سَوَار کو بُلاؤ | Call the horse jockey. |
| سمند گهوڑي کو تُم ني سَوَارِي پر لگايا هَي اَور اب اُسکي بهڑک بهِي مِٹي هَي يا نهين | Have you trained well the bay horse, and broken him off his shyness ? |

اب وہ کم بھڑکتا ہے مگر سواري پر ابھی
نہیں لگا ہے

*Jockey.* He is now much less shy, but not yet quite fit for riding.

سرخي مجنس گھوڑي کو بھي کبھي کبھي
پھیرا کرو وہ بہت منھہ زور ہے اور
لنبیان کرتا ہے

*Gent.* Ride the cream-coloured *mujannas* also now and then; he is headstrong and apt to plunge.

وہ بڑا جاندار اور چالاک گھوڑا ہے اگر اکثر
پھیرا جائیگا تو جلد ہموار ہو جائیگا

*Jockey.* It is a high-spirited active horse, and should be ridden oftener; he would then be more tractable.

مین اس جنگل کي گھوڑي کو کہ ایک
مہیني کي مدت ہوئي کہ تم نے میري
واسطي مول لیا تھا بیچا چاہتا ہون اب
اسکي قیمت کیا ملیگي

*Gent.* I wish to sell the *janglī* horse which you bought for me a month ago: how much can be got for him?

ان دنون بسبب افراط کي گھوڑي بہت
سستي ہین اور گھوڑون کي خریداري کا
بازار نہایت سرد ہے اس سبب سي
مین یہہ خیال کرتا ہون کہ زیادہ نوي
روپیون سي اس کي قیمت نہ اٹھیگي

*Jockey.* Horses have been so abundant lately that they are very cheap, and the market is dull; for this reason I do not think he will fetch more than ninety rupees.

| | |
|---|---|
| مجھ کو اسکا بیچنا منظور هي اگرچه یہه نہایت کم هي اس قیمت سي که مین ني اس کو خریدا هي مگر تم سي جس قدر که هو سکي اسکي قیمت بڑھانا | *Gent.* I will sell him, though this is much less than I gave for him; you will, therefore, dispose of him for the highest price you can get. |
| کچھ نبي سوداگر عربي اور ترکي گھوڑي لیکر اس شہر مین آئي هین اور انکي درمیان مین ایک کمیت عربي گھوڑا نہایت خوش ترکیب اور چالاک هي | *Jockey.* Some merchants have just arrived with Arabic and Turkish horses; there is amongst them a bay Arab peculiarly handsome and active. |
| میري اسطبل مین سواري کي واسطي بہت گھوڑي هین اب مجھ کو اور گھوڑي مول لیني کي خواهش نہین | *Gent.* I have already too many horses in the stable for my riding; I do not wish to buy more at present. |
| ڈوربي کو یہان بھیجو | Send the dog-keeper here. |
| شکاري کتون کو کل فلاني جگہہ صبح کي وقت لیجاکر حاضر رهنا مین شکار کي واسطي وهان آونگا | Take out the hounds to such a place to-morrow morning, and be ready; as I shall go hunt there. |
| آپ کس چیز کا شکار کرینگي سوأر کا یا هرن کا | *Dog-keeper.* What will you hunt, Sir, the boar or the deer? |

| | |
|---|---|
| مُجھ کو اِن دونون کا شِکار منظُور نہین هَي بلکِه میرا اِرادہ گیدڑ کي شِکار کا هَي | *Gent.* I do not like either, but I intend to hunt the jackal. |
| تازِي کُتون سي شِکار کھیلیُگا | *Dog-keeper.* Will you hunt with the greyhounds, Sir? |
| گیدڑ کي شِکار کي واسطي تازِي کُتّي بہُت مُناسِب هَین سو تُم کل تازِي کُتّون کو وَهان حاضِر کرنا | *Gent.* Greyhounds will be properest for the hunting of the jackal; let them, therefore, be taken to-morrow. |
| مُنشِي صاحِب مَین تُمہاري دیکھني سي بہُت مسرُور هُوا اِتنِي مُدّت تُم یہان کیُون نه آئي تهي | *Gent.* Mr. *Munshī*, I am very glad to see you: why have you been absent so long? |
| مَین بہُت بِیمار تها اَور طبِیب مُجھ کو باهر چلني سي منع کِیا تها | *Munshī.* I have been very ill; and the Doctor forbade my going out. |
| تُمہین کیا بیمارِي هُوئي تهِي | *Gent.* What has been your disorder? |
| مُجھي بہُت تپ تهِي اَور حکِیم ني کہا کِه بسبب غلبهٔ صفرا کي تهِي | *Munshī.* I had much fever: and the Doctor said it was occasioned by bile. |
| تُمہاري واسطي کیا دَوَا طبِیب ني لِکهِي تهِي | *Gent.* What medicine did the Doctor prescribe for you? |
| طبِیب ني میري واسطي ایک نُسخه مُسہِل کا لِکھا تها اَور دَوَاي مُقَيِّء کا اِستعمال حُکم کیا تها | *Munshī.* The Doctor prescribed me a purgative, and ordered the use of an emetick. |

| | |
|---|---|
| آج ميري سِر مين كُچھ درْد معلُوم هوتا هَي اَور اِس سبب سي ميرا دِل پڑھني كي طرف مُتوجِه نهين سو آپ تشرِيف ليجائيي اَور كل ميري درْس كي واسْطي آئييگا | *Gent.* I feel a pain in the head to-day so that I cannot read: be so good, therefore, as to go now and come again to-morrow for study. |
| حكِيم كو ميري واسْطي بُلاؤ ميري طبِيعت بيمار هَي | *Gent.* Go for the Doctor; I am unwell. |
| آج آپ كا مِزاج كَيسا هَي اب مُجھي اپْني نبْض دِكھائيي زبان دِكھائيي | *Doctor.* How do you do, Sir? allow me to feel your pulse. Shew me your tongue. |
| ميري تمام اَعضا مين درْد هَي اَور جي متْلاتا هَي | *Gent.* I have a pain in all my limbs, and sickness at stomach. |
| مَين آپ كي واسْطي ايك نُسْخه لِكھتا هُون يقِين هَي كِه نِهايَت مُفِيد هوگا اَور اِس سي آپ كا مِزاج كل نِهايَت اِصْلاح پر آويگا | *Doctor.* I will write you a prescription, which, I doubt not, will be of use; and you will be better to-morrow. |
| بهُت خُوب خُدا حافظ | *Gent.* Very well. Farewell. |
| مُنْشِي صاحِب ميري واسْطي كُلِّيات سَودا كي لائي هو | *Munshī*, have you procured me a copy of Saudā's works? |

| | |
|---|---|
| هان صاحب سو یہ حاضر هي اَور خوبئ قسمت ايسا خوب نسخہ سري هاتهہ لگا | *Munshī.* Yes, Sir, here it is; and, I have been very fortunate to get so neat a copy. |
| مَين خيال کرتا هُون کِہ ميري واسطي مُحال هَي کِہ مَين زبانِ هِندي اَور عربي اَور فارسي کو سِيکهُون بِدُون اِس بات کي کِہ اَوّل اِصطِلاحات صَرف نَحو کي سيکهُون | *Gent.* I perceive that it will be impossible for me to make any considerable progress in the Hindī, Arabic, and Persian languages, without first learning the grammatical terms used in them. |
| دُرُست هَي کِہ هر زبان کي صَرف نَحو کي اِصطِلاحات کي جاننے سي اُس زبان کا سِيکهنا نِهايَت آسان هوتا هَي کيُونکِہ جُملونکا رَبط اَور عامِلونکا سمجهنا بِدُونِ عِلمِ اِصطِلاحات صَرف نَحو کي مُحال هَي | *Munshī.* It is very true that a knowledge of the grammatical terms greatly facilitates the acquisition of a language; as the construction of sentences and the government of words cannot be understood without it. |
| اَور اِصطِلاحات صَرف نَحو کي کِہ جو فارسي اَور هِندي مين اِستعمال کِي جاتي هَين اُن کا مادّہ زبانِ عربي سي هَي | *Gent.* The terms used in Persian and Hindūstānī are borrowed from the Arabic. |

دُرُسْت صاحِب کِه اُن زبانون کِي صَرْف
نَحْو مُوافِق عربِي کي هَي اَور اِسِي طرح
سي هماري عُلُوم کا ماخذ بهِي زبانِ
عربِي هَي

*Munshī.* True, Sir, the grammar of those languages, as well as our other sciences, are derived from the Arabic.

عرب کِس عِلْم کِي طرف زِيادهٔ مُتَوَجِّه هُوئي
هَين

*Gent.* To which of the sciences have the Arabs particularly directed their attention?

هرْچنْد کِه اهْلِ عرب ني هر عِلْم مين کمال
تحْقِيق اَور سعي کِي هَي مگر اِس وِلايَت
مين صَرْف نَحْو اَور منْطِق اَور معانِي کا
زِيادهٔ چرْچا هَي

*Munshī.* The Arabs have assiduously investigated and cultivated all the sciences; but, in this country we pay most attention to their grammar, logick, and rhetorick.

تُمهارِي صَرْف نَحْو کِي کِس طرح تَقْسِيم اَور
تَفْصِيل هَي

*Gent.* Into how many parts do you commonly divide grammar?

فقط دو قِسْمين مشْهُور هَين ايک صَرْف
هَي کِه جِس مين اَفْعال اَور تَبْدِيلِ
اَوْضاعِ اَفْعال سي بَحْث کَرْتي هَين دُوسْرِي
نَحْو کِه جِس مين اِعْراب اَور عَوامِل و
غَيره سي گُفْتگُو کَرْتي هَين

*Munshī.* Two only are customary; one is *ṣarf,* in which verbs and their conjugation are treated of; and, the other is *naḥo,* in which the vowels, the governing words and the like are discussed.

| | |
|---|---|
| اَشْعارکي واسْطي بهِي تُمْهاري يہان قانُون هين | *Gent.* You have likewise rules for poetry, I suppose? |
| هماري يہان عِلْمِ عَرُوض هَي کِه جو شامِل هَي نظْم اَور تقْطِيع پر اَور وُه عَرُوض هماري اشْعارکا مبْنىٰ هَي | *Munshī.* We have the science of prosody, which includes the construction and division of verses; and upon that our poetry is founded. |
| هماري زبان مين کِلمي کِي آٹهْ قِسْمين هَين تُمْهارِي کِلمي کِي تقْسِيم کِسْطرح پر هَي | *Gent.* We reckon eight parts of speech in our language: into how many do you divide words? |
| هماري يہان کِلمي کِي تِين قِسْمين هَين يَعْنِي اِسْم اَور فِعْل اَور حَرْف | *Munshī.* Into three; namely, noun, verb, and particle. |
| اِس تُمْهارِي تقْسِيم سي مَعْلُوم هوتا هَي کِه جو کُچْهه کِه ما سِواي اِسْم اَور فِعْل کي هَي حرْف مين داخِل هَي | *Gent.* From this I perceive that all besides the noun and verb is included in the particle. |
| مگر لَفْظِ اِسْم مين اِسْم اَور ضمِير اَور اِسْمِ فاعِل اَور اِسْمِ مفْعُول اَور صِفتِ موصُوف بهِي داخِل هَين | *Munshī.* But, under the word noun are classed the noun, pronoun, present and past participles, and adjective. |

اِس جِہت سي تُمہارِي زبان کا قانُون آسان پایا جاتا هَي

*Gent.* This must simplify your grammar very much.

یِہہ تقسِیم نِہایَت آسان هَي مگر اِصطِلاحات مَخصُوص کِي گَئِي هَين اَور حُدُود سي

*Munshī.* This classification is very simple; but, the terms are limited by other definitions.

یِہہ بات میري خَیال سي اُتر گَئِي تھِي کِہ مَین نے اِس نَوع سي کہا مگر اب مُجھي یاد آیا هَي کِہ ایک دِن جو مَین تُمسي پڑھتا تھا تو تُم نے ایک جُملي کِي حقِیقت اَلفاظ بَیَان کِي تھِي اَور اِصطِلاحات کِہ جو اُسکي بَیَان مین تُمنے اِستِعمال کِي تھِین اُنسي کمال مُجھ کو تَحَیُّر هُوا

*Gent.* I was not aware of this circumstance, when I spoke; but I now remember that one day reading with you, I was astonished at the number of terms you employed to analyse the sentence we were engaged upon.

اَور اَوَّل وي اِصطِلاحات مُشکِل نظر آتِي هَين مگر جب چند روز اُنکا اِستِعمال کِیجِیي تو نِہایَت آسان هو جاینگِي

*Munshī.* Those terms appear complicated at first sight; but, the difficulty will quickly vanish if you persevere for a few days.

مَین جلدِي اُنکي سِیکھني کا قصد کرُونگا اَور اِن شا الله تعالیٰ جلد اُن سب کو یاد کرُونگا

*Gent.* I will begin immediately to study them; and, hope to master them shortly.

اگر تُم حقِيقتِ اَلفاظ سي مُطّلِع هوگي کِه وُه فقط صَرف و نَحو سي حاصِل هوتي هَي تو تُمہارِي اِستعداد جلد کامِل هوگي

*Munshī.* If you obtain an acquaintance with the peculiar form of words, which is to be gained from grammar only, your progress will then soon be complete.

دُرُست هَي کيُونکِه هم اُن اَلفاظ کا اِستِعمال صحِيح نہِين کر سکتي هَين اَور نه وَجه اُنکي اِستِعمال کِي جانتي هَين بِدُونِ صَرف نَحو کی

*Gent.* True; for we can neither apply them properly, nor do we know the reason of their application, without grammar.

اب دُرُست فرماتي هَين اَور تَعَجُّب هَي کِه اَور صاحِبانِ انگرِيز بہِي اِسي طرح سي نہِين خَيال کرتي هَين

*Munshī.* Sir, your remark is just; and I am surprised that other English gentlemen do not think the same way.

اِس لَفظ کو اِصطِلاحاتِ صَرف مين کيا کہتي هَين

*Gent.* In the terms of grammar what do you call this word?

يِهہ فاعِل فِعل کا هَي

*Munshī.* This is the nominative or agent to the verb.

اَور يِهہ کِه ما بعد هَي فِعل هَي

*Gent.* This which follows is the verb?

نہِين صاحِب يِهہ مصدر هَي هم فقط فِعل اُسکو کہتي هَين کِه جِسمين زمانه بُوجها جاوي

*Munshī.* No, Sir, that is the infinitive: we call those words only, in which time is understood, verbs.

| | |
|---|---|
| هماري اِصطلاح مبن مَصدر بهي فِعل مين داخِل هَي | *Gent.* Under the word verb, we include the infinitive. |
| يهہ لَفظ مَفعُول هَي | *Munshī.* This word is the object or acted upon. |
| اَور لَفظِ مَفعُول مبن سب طرح كي مَفعُول داخِل هَبن مگر شايَد كِه تُم اُنكو بَقيدِ خاص مُختص كرتي هو | *Gent.* The word *maf'ūl* comprises all the oblique cases; but, you can more particularly define them, I suppose. |
| دُرُست هَي اَور آپكو اُنكي كَيفِيَّت سي اِطّلاع كرُونگا جهان كهين كِه وي عِبارت مين واقِع هونگي | *Munshī.* Certainly: I shall point them out as they occur. |
| يهہ كيا فِعل هَي | *Gent.* What is this verb? |
| يهہ فِعل ماضِي اَور لازِمِي هَي مگر وُه فِعل كِه جو دُوسري جُملي مين هَي مُتعدّي هَي اَور صِيغۂ حال هَي | *Munshī.* It is the past tense and an intransitive verb; but, the verb in the next sentence is transitive and in the present tense. |
| اَور تُمهاري صَرف مبن ايک اَور ما سِواي اِسكي بهي فِعل هَي اَور اُسكو تُم كيا كهتي هو | *Gent.* You have another kind of verb; what do you call it? |

وہ فِعلِ مجہول ہَي اَور اُسکي تَعریف یوں کرتي ہَین کہ وہ ایک فِعل ہَي کِہ جِسکا فاعِل مَعلوم نہِین

*Munshī.* That is the *fi*l-i-majhūl* (passive verb), which means the verb whose agent is not declared.

اَور یِہہ کیا ہَي

*Gent.* What is this?

یِہہ اِسمِ فاعِل ہَي اَور یِہہ لَفظ کِہ جِسپر فِعل واقِع ہُوا ہَي اُسي مَفعُول کہتي ہَین

*Munshī.* This is the active participle: and, the word which is the object of the verb is called the passive participle.

یِہہ کیا صِیغہ ہَي

*Gent.* What tense is this verb?

یِہہ صِیغۂ مُستقبِل

*Munshī.* This is the future.

تُمہاري یہان تَذکِیر اَور تأنِیث اِسم کي واسطي کَون سِي اِصطِلاح ہَي

*Gent.* What terms do you make use of for the gender of nouns?

ہر لَفظ یا مُذکّر ہَي یا مُونّث بِأَصلِہِ یا بسبب اِستِعمال کي جو لَفظ کہ نر کي واسطي ہَي وہ لَفظ مُذکّر ہَي اَورجو کِہ مادہ کي واسطي ہَي اُسکو مونّث کہتي ہَین اَور لَفظ کِہ مُذکّر اَور مُونّث بِأَصلِہِ ہَي اُسکو مُذکّر اَور مُونّث قِیاسِي کہتي ہَین اَور جو اَلفاظ کِہ تفرقہ کِیي جاتي ہَین بہ سبب اِستِعمال کي اُنکو مُذکّر اَورمُونّث سماعِي کہتي ہَین

*Munshī.* Words are either masculine or feminine, from their nature or by usage: those which are applied to males are masculine, and those which are applied to females we call feminine: those which are masculine or feminine by nature we call analogous, while those that are so distinguished by usage are called prescriptive or arbitrary.

| | | |
|---|---|---|
| يِہہ كيا هَي | *Gent.* | What is this? |
| يِہہ حَرْفِ عَطْف هَي اَور لَفْظ كِه ما بعْد واقِع هَي وُہ صِله هَي مَوْصُول كا | *Munshī.* | This is a conjunction: and the word which follows is the relative agreeing with the antecedent. |
| يِہہ ضمِير جمْع هَي يا مُفْرد | *Gent.* | Is this pronoun singular or plural? |
| يِہہ مُفْرد هَي يِہہ حَرْفِ نِدا هَي | *Munshī.* | It is singular. This is the sign of the vocative. |
| اِس جُمْلي كو كيا كہْتي هَين | *Gent.* | What is this sentence termed? |
| يِہہ جُمْله اِسْتِفْهامِيَہ هَي | *Munshī.* | This is an interrogative sentence. |
| مُنْشِي صاحِب آج اِسْقدْر پڑْهْنا بس هَي اَور باقِي كل پڑْهُونگا | *Gent.* | Well, *Munshī*, this is enough for the present; the rest I will read to-morrow. |

یِہہ اِنْتِخاب کِیا گَیا هَي کِتابِ آرایِشِ مَحْفِل مین سی کِہ جو اَکْثرِیَہ مُشْتمِل هَي مَضْمُونِ خُلاصۃُ اَلْہِنْد پر

---

یِي چنْد سطْرین مَمْلکتِ هِنْدُوسْتان کِي تَعْرِیف مین

جب سي یِہہ مَرْکزِ خاکِي حَیوَانات کِي آرامْگاہ هُوا سَیکْڑون هزارون لاکْہون شہْر قصْبي بسي اَور بَسْتي جاتي هَین کوئِي ادْنی کوئِي اَعلی لیکِن هِنْدُوسْتان کِي سرزمِین کا عالم سب سي نِرالا هَي کوئِي وِلایَت اِسْکِي وُسْعت کو نہِین پہنْچتِي اَور کِسِي مَمْلکت کِي آبادِي اِس کو نہِین لگْتِي یہان کِي هر ایک بسْتي مین گہْماگہم جا بجا ایک نَئِي طرح کا عالم هر شہْر و قصْبي مین سُتھرِي پاکِیزہ پُخْته مُتعدِّد سرائِین مُسافِر کي واسْطي هر مَوسِم کي اوڑْهني بِچْهَونِي اَور اقْسام کِي غِذائِین اکْثر بَسْتِیون مین مسْجِدین خانْقاهین مدْرسي باغات غرِیبون بیکسون مُسافِرون کي لِئي مُتعدِّد مکانات قلْعي بڑي بڑي مضْبُوط وُسْعت مین اَیسي کِہ سَیکْڑون گاؤن اُن مین بسین اَور رفْعت مین اِس قدْر کِہ بادل اُنکي نِیچي برْسین ندِّي نالي تالاب کُوئِي لطِیف و پاکِیزہ هزارْها پانِي اُن مین مِیٹْها ٹهنْڈا سُتهْرا بهرا هُوا بڑي بڑي درْیاؤن مین کِشْتِیان نِواڑي

